والا نہیں ہوا، (آپ نے فرمایا) اللہ کی قسم، میری رائے بھی وہی ہے جو تم نے بتائی ہے۔ پھر فرمایا: میں نے تمھیں روک رکھا تھا کہ یہ لوگ بول رہے ہوں تو تم نہ بولا کرو لیکن اب میں تمھیں کہتا ہوں کہ تم بھی ان کے ساتھ بولا کرو۔"

حضرت ابن ادریس رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ہمیں عبدالملک نے حضرت سعید بن جبیر سے ایسی ہی روایت سنائی جسے انھوں نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے لیا ہے۔

یہ حدیث امام مسلم کی شرط پر صحیح ہے لیکن انھوں نے اسے نہیں لیا۔

(۱۶۳۲) حضرت عبدالرحمٰن کہتے ہیں کہ میں نے حضرت ابوبکرہ کے پاس شبِ قدر کا ذکر کیا تو انھوں نے بتایا کہ میں اسے آخری دس دنوں میں تلاش کرتا ہوں یعنی انتیس، ستائیس، پچیس تیئس یا آخری رات میں۔

آپ پہلے بیس دنوں میں سارے سال کی (رہی ہوئی) نمازیں پڑھا کرتے اور جب آخری دس دن شروع ہوتے تو پوری کوشش کرتے۔

یہ حدیث صحیح ہے لیکن شیخین نے اسے نہیں لیا۔

(۱۶۳۳) سیدہ ام ھانی رضی اللہ عنہا بتاتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے: "نفلی روزے رکھنے والا اپنی مرضی کر سکتا ہے، چاہے تو رکھے اور چاہے تو چھوڑ دے۔"

(۱۶۳۴) حضرت ام ھانی رضی اللہ عنہا بتاتی ہیں کہ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: "نفلی روزے رکھنے والا اختیار رکھتا ہے، چاہے تو رکھ لیا کرے ورنہ رہنے دے۔"

یہ حدیث صحیح سند والی ہے لیکن شیخین نے اسے نہیں لیا۔

ان حدیثوں کے مقابلے میں جتنی بھی حدیثیں ہیں، ان میں سے ایک بھی صحیح نہیں۔

(۱۶۳۵) حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بتاتے ہیں کہ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رمضان کے آخری دس دنوں میں اعتکاف فرمایا کرتے تھے لیکن ایک سال نہ بیٹھ سکے تو آنے والے سال میں بیس دن کا اعتکاف فرمایا۔"

یہ حدیث شیخین کی شرطوں کے مطابق صحیح ہے لیکن انھوں نے اسے نہیں لیا۔

اس کی تائید میں یہ صحیح حدیث ملتی ہے:

(۱۶۳۶) حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ بتاتے ہیں کہ "نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رمضان کے آخری دس دنوں میں اعتکاف فرمایا کرتے، ایک سال سفر پر تشریف لے گئے تو نہ کیا لیکن آئندہ سال کو بیس راتوں کا کیا تھا۔"

(۱۶۳۷) حضرت ابن عباد رضی اللہ عنہما بتاتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: "اعتکاف کرنے والے پر روزے لازم نہیں ہوتے ہاں رکھنا چاہے تو رکھ لیا کرے۔" (یہ حکم روزوں کے علاوہ کے لیے ہے)

یہ حدیث صحیح ہے لیکن شیخین نے اسے نہیں لیا۔

کوفہ کے محدثین کے پاس اس حدیث کے مخالف دو حدیثیں موجود ہیں جنھیں میں ذکر کرتا ہوں اگر چہ وہ راویوں کے عادل ہونے کے اعتبار سے اس حدیث کا مقابلہ نہیں کرتیں:

پہلی حدیث یوں ہے:

۱۶۳۸ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما بتاتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جاہلیت کے دور میں یہ نذر مانی تھی کہ ایک دن کا اعتکاف کریں گے چنانچہ اس بارے میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا تو آپ نے فرمایا: ''اعتکاف کرو اور ایک دن کا روزہ بھی رکھو۔''

دوسری حدیث یوں ہے:

۱۶۳۹ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بتاتی ہیں کہ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ''روزہ رکھنے بغیر اعتکاف نہیں بنتا۔''

ان راویوں میں سے شیخین سفیان بن حسین اور عبداللہ بن یزید کو نہیں لیتے۔

۱۶۴۰ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے وَعَلَى الَّذِيْنَ يُطِيْقُوْنَهٗ فِدْيَةٌ طَعَامُ مِسْكِيْنٍ (ایک شخص کا) فَمَنْ تَطَوَّعَ خَيْرًا یعنی اگر ایک اور مسکین کو کھلا دے تو اس کے لیے بہتر ہوگا۔

یہ آیت منسوخ نہیں ہے تاہم یہ اجازت اس بوڑھے شخص کے لیے ہے جو روزہ نہیں رکھ سکتا چنانچہ ایسے شخص کو حکم دیا گیا ہے کہ وہ اسے کھانا کھلائے جس کے بارے میں اسے معلوم ہو کہ وہ اس کی طاقت نہیں رکھتا۔

یہ حدیث شیخین کی شرطوں پر صحیح ہے لیکن انھوں نے اسے لیا نہیں۔

۱۶۴۱ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما بتاتے ہیں کہ ''بوڑھے شخص کو اجازت دی گئی ہے کہ وہ روزہ نہ رکھے اور ہر دن کے بدلے میں ایک مسکین کو کھانا کھلائے اور اسے روزہ رکھنے کی ضرورت نہ ہوگی۔''

یہ حدیث امام بخاری کی شرط پر صحیح ہے لیکن شیخین نے اسے نہیں لیا۔

۱۶۴۲ حضرت ابوطلحہ بن زیاد انصاری رضی اللہ عنہ بتاتے ہیں کہ میں نے نعمان بن بشیر کو حمص کے منبر پر بیٹھے دیکھا، وہ فرما رہے تھے: ''ہم رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ رمضان المبارک تیئیسویں رات کو تہائی حصہ گزرنے تک تراویح کے نفل پڑھتے رہے، پھر آپ ہی کے ساتھ پچیسویں رات کو آدھی رات تک پڑھے، پھر آپ ہی کے ہمراہ ستائیسویں رات کو آدھی رات تک پڑھے پھر ستائیس ہی کی رات کو آپ کے ساتھ پڑھتے رہے چنانچہ ہمارا خیال تھا کہ ہم (اس کے بغیر) نجات حاصل نہیں کر سکیں گے اور پھر ہم نے اس کا نام ''فلاح'' (نجات) رکھا تھا جبکہ تم لوگ اسے سُحُوْر (سحری کا کھانا) کہتے ہو۔''

یہ حدیث امام بخاری کی شرط پر صحیح ہے لیکن شیخین نے اسے نہیں لیا۔

اس حدیث میں یہ واضح دلیل موجود ہے کہ مسلمانوں کی مسجدوں میں نمازِ تراویح پڑھنا سنت ہے۔ حضرت علی بن ابی

طالب رضی اللہ عنہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ پر اس بارے میں بہت زور دیا کرتے تھے، آخر کار انھوں نے یہ حکم جاری کر دیا تھا۔"

یہاں میں ان حدیثوں کو ختم کر رہا ہوں جو میرے علم کے مطابق کتاب الصیام کے اندر ان صحیح حدیثوں میں شامل ہیں جنھیں شیخین نے نہیں لیا۔

الحمدللہ کہ مؤرخہ ۱۹ ستمبر ۲۰۰۹ء کو شروع کیا جانے والا مستدرک حاکم جلد اول کا یہ ترجمہ مؤرخہ ۱۵ اکتوبر ۲۰۰۹ء بروز ہفتہ پونے ایک بجے دن مکمل ہو رہا ہے جس میں مجھے میرے شیخ، شیخ الاسلام خواجہ محمد قمر الدین سیالوی نور اللہ مرقدہ کے ساتھ ساتھ میرے کرم فرما مندرجہ ذیل اساتذہ کرام کی روحانی سرپرستی حاصل ہے:

۱۔ شیخ الحدیث سید ابو البرکات سید احمد قادری اشرفی الوری رحمہ اللہ، لاہور۔

۲۔ فقیہ اعظم حضرت مفتی محمد نور اللہ نعیمی رحمہ اللہ، بصیر پور ضلع اوکاڑہ۔

۳۔ حضرت مفتی محمد حسین نعیمی رحمہ اللہ، لاہور۔

۴۔ ابو الحسنات شیخ الحدیث علامہ محمد اشرف سیالوی مدظلہم العالی، سرگودھا۔

اللہ سے دعا ہے کہ ترجمانی کی کوتاہیوں کو معاف فرماتے ہوئے مجھے مزید ترجموں کی توفیق بخشے، یہاں میں اپنے والدین کریمین کے لیے بھی دعا گو ہوں کہ انھی کی دعاؤں سے یہ توفیق حاصل کر سکا۔


ایک پرتقصیر خادمِ دین ابو القاسم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

شاہ محمد چشتی سیالوی انصاری خوشنویس عفی عنہ

محلہ محمود پورہ قصور

موبائل: 0321-6577473

پی ٹی سی ایل: 0492-772040